حسرتیں لے کر اجل کو آئیاں
وہ نہ آیا بل بے بے پروائیاں (تنویر)
شب غم میں مونس ہیں ناچاریاں
ملے خاک میں حسرتیں ساریاں (تنویر)

ناسخ نے جو ان زمینوں کو متروک قرار دیا اسے دھلی میں بھی مانا گیا اور متاخرین میں نسیم دھلوی اور داغ دھلوی نے بھی ان سے احتراز کیا حالاں کہ ان کے استادوں نے اختیار کیا تھا۔

۵۔ فحش محاورے جو شعرا غزل میں باندھ جاتے تھے ان کو ناجائز کیا۔ جیسے میر نے نباہ کے قافیہ والی غزل میں 'ضعف باہ' فرمایا ہے۔ 'ھان، انگیا، محرم وغیرہ ناسخ کے وقت تک جاری رہا مگر اصول ابتذال نے اب اس کو بھی اڑا دیا[1]۔

۶۔ جہاں تک ممکن ہوا ہندی الفاظ کے بجائے فارسی و عربی الفاظ استعمال کیے۔

۷۔ تمام مستعمل الفاظ کی تذکیر و تانیث کے قاعدے بنائے۔

۸۔ بندش کی طرز فارسی کے طرز پر قائم کی جس سے مضامین میں وسعت اور شعر کے ظاھری حسن میں اضافہ ہو گیا۔

۹۔ غزل میں ہر قسم کے مضامین کو شامل کیا اور عاشقانہ طرز کو کم کیا[2]۔

۱۰۔ صرف و نحو کو درست کیا۔ محاورات و روزمرہ کی چھان بین کی اور صنائع و بدائع و معانی و بیان سب ضروری باتوں کے قواعد مقرر کر دیے۔

حقیقت یہ ہے کہ اگرچہ شاہ حاتم نے اصلاح زبان کی ابتدا

---

۱۔ تذکرۂ جلوہ خضر حصہ دوم صفحہ ۳۸۔ ابتذال باقی رہا (ن)
۲۔ صائب کی تقلید کو صفیر بلگرامی نے حقائق موجودات اور اخلاقی اور جذباتی مضامین کا باندھنا قرار دیا ہے۔ یہ صحیح نہیں عاشقانہ مضامین برابر کثرت سے بندھے رہے (ن)

کی تھی ان کے بعد میر و مرزا نے اس میں بڑی بڑی جدتیں کیں پھر بھی بقول صفیر بلگرامی :۔ وہ عالم معنی کے سیر میں ایسے مشغول تھے کہ راہ کے ڈھیلے اور ٹھیکریوں کی پرواہ نہ کرتے تھے ۔۔۔۔ نا آشنایان سخن نے میر و مرزا کے طرز کو آسان سمجھ کر ان کی پیروی میں قدم اوٹھایا مگر رہ گئے ۔۔۔ الغرض جب ناسخ نے لوگوں میں شوق کی زیادتی محنت کی کمی کو کو ملاحظہ کیا تو اصول و قواعد مستحکم کر کے اُردو نظم میں ایسا داخل کیا کہ جو کوئی ان کو جان جائے وہ بے تکلف فصیح و بلیغ کلام کرے اور اس کو اس قدر ارزاں کیا کہ درباری سے بازاری تک ایک ہی بولی بولنے لگے ۔ اصول و قواعد جانیں یا نہ جانیں آخر زبان کی ساخت ہی ایسی ہو گئی کہ لوگوں کو بولنا ضروری ہو گیا یہاں تک کہ تمام ہند میں یہ سہل اصول بکار آمد ہو گیا[1] ۔

یہ صحیح ہے کہ ناسخ کے اصولوں سے زبان میں ایک خوش نمائی اور چستی پیدا ہو گئی جو گفتگو اور نثر میں شان اور حسن بیان پیدا کرتی ہے لیکن اس سے وہ والہانہ پن اور روانی مفقود ہو گئی جو شعریت کی جان ہے بلکہ بقول عبدالسلام ندوی ”ناسخ نے قدما کی بعض ایسی ترکیبیں اور الفاظ بھی متروک قرار دیے جن کا وہ نعم البدل کیا بدل بھی پیدا نہ کر سکے “۔

ناسخ کی شاعری کے اصول یہ تھے ۔

۱۔ عروض و قافیہ کے اصول سے وزن و شعر درست ہو ۔

۲۔ معانی و بیان کی حدیں درست رہیں ۔ فصاحت کی چھان بین کا خیال رہے ، تنافر ، غرابت ، تعقید نہ ہونے پائے ۔ بلاغت کا برتاؤ کیا جائے تو اعلیٰ درجہ کا صنائع بدائع ضروری نہیں اگر خوبصورتی سے بندھ جائیں تو باندھو ۔ لغات صحت کے ساتھ

---

۱۔ تذکرۂ جلوۂ خضر حصہ اول صفحہ ۸۴ ۔

استعمال ہوں۔ غیر زبان کے حروف دبنے نہ پائیں۔ ہندی زبان کے حرف دبائے جا سکتے ہیں مگر کم۔ قافیہ کے اصول سب برتے جائیں۔ بندشت چشت ہو۔ زائد بےکار الفاظ اور حشوے ضرورت نہ آئے۔ لفظ جتنے کم ہوں اس کو فصاحت کا تحفہ سمجھو، مبتذل، پہلو سے ترکیب کو بچاؤ۔ فرسودہ مضامین سے سے دور رہو وغیرہ[1]۔

ان اصول پر سختی سے عمل کی وجہ سے شاعر کی توجہ لا محالہ تمام تر شعر کے ظاہری حسن کی طرف مبذول ہو گئی حقیقی صحیح اور جذباتی شاعری کے لیے کبھی کبھی قواعد کو نظر انداز کرنا یا بہت زیادہ پابندیوں سے بچنا مفید ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میر و مرزا کا کلام باوجود ان کی زبان کی جدتوں اور نئی تراش خراش کے معانی و مضامین کاخرمن ہے۔ بقول صفیر:۔ ''ان کے شعروں میں من مانے مضمون نہ ہوں گے تو کیا ناسخ کی درست کی ہوئی اردو میں ہوں گے جہاں قید پر قید ہے کہ ایک فقرہ کا بولنا مشکل ہوتا ہے۔ ذرا لغزش ہوئی کہ دھرے گئے''۔

میر و مرزا کی یہ استادانہ بےراہ روی دھلی میں ذوق و ظفر کے زمانہ تک باقی رہی یہی وجہ ھے کہ دھلی میں ہمیں شعرا حاتم کے وقت سے لے کر غالب اور مومن کے عہد تک ہر قسم کے مضامین پر قادر نظر آتے ہیں اور ان کی توجہ تمام تر معانی پر مرکوز نظر آتی ھے۔

**دور پنجم**:۔ پانچویں دور میں داغ آفتاب دھلی ہیں لیکن اب دھلی میں بندش زبان و قواعد لکھنؤ کا بھی اثر نظر آتا ہے وہ پرانی معنوی دھلویت دھلی سے رخصت ہو گئی۔ اس کا تھوڑا بہت جو کچھ اثر باقی رہا وہ داغ کی والہانہ اور صاف طبیعت کی بدولت قائم رہا زبان البتہ بےحد صاف اور رواں ہو گئی۔

---

۱۔ تذکرہ جلوہ خضر حصہ اول ۲۹۔

ذوق ۔ ظفر ۔ مومن اور غالب یہاں جو کچھ پرانے طریقے باقی رہ گئے تھے وہ سب اب متروک ہوگئے لکھنؤ کا اثر اس سے ہویدا ہے کہ :۔

۱۔ داغ ذوق کے شاگرد ہیں پھر بھی ان کی زبان میں وہ بے قیدی یا بے قاعدگی نہیں ہے جو ناسخ کے اصول کے مطابق ذوق کے یہاں نظر نہیں آتی ہے ۔ دونوں کی غزلوں کے موازنہ سے یہ بات واضح ہو جائے گی ۔

**ذوق :۔**

ہو احمد خدا میں دل جو مصروف رقم میرا
الف الحمد کا سا بن گیا گویا قلم میرا
ہوا یہ سینہ یکسر خار زار دشت غم میرا
کہ آیا پابجوں آغشتہ ہو کر لب پہ دم میرا
صراط عشق پر از بسکہ ہے ثابت قدم میرا
دم شمشیر قاتل پر بھی خوں جاتا ہے جم میرا
وہ ہوں میں گیسوئے موج محیط اعظم وحشت
کہ ہے گھیرے ہوئے روئے زمیں کو پیچ و خم میرا
نشان بے روا جی گرد کھائے زور مٹ جائے
جھپک سے دیدۂ صراف کی نقش درم میرا
وہ ہوں میں رہ نورد شوق میرے ساتھ جاتا ہے
برنگ سایۂ مرغ ہوا نقش قدم میرا
نہ ہو بے وقر ترک سجدۂ ابلیس سے آدم
عدو کی سرکشی سے ذوق کیا رتبہ ہو کم میرا[۱]

**داغ :۔**

عدوئے سامری فن دیکھے اعجاز رقم میرا
عصائے موسوی ہے حمد خالق میں قلم میرا

---

۱۔ دیوان ذوق مرتبہ آزاد میں یہ مصرع یوں ہے ۔
عدو کی سرکشی سے رتبہ کب ہوتا ہے کم میرا

سلامت منزل مقصود تک اللہ پہنچا دے
مجھے آنکھیں دکھاتا ہے ہر اک نقش قدم میرا
بہ دود شمع دل راتوں کو لیتا ہے تعلی کی
معجل کرتا ہے زلف حور کو بھی پیچ و خم میرا
کہیں سودائیان عشق کو تفریح ہوتی ہے
بہت چھانا ہوا ہے باغ فردوس وارم میرا
الہی کعبۂ تسلیم میں یوں بار یابی ہو
بڑھے لبیک کہہ کر پیشتر سب سے قدم میرا
مجھے آباد کرتا ہے مجھے برباد کرتا ہے
خدایا دین و دنیا میں کرم تیرا ستم میرا
تری بندہ نوازی ہفت کشور بخش دیتی ہے
جو تو میرا جہاں میرا عرب میرا عجم میرا
الہی نقش ہو حکم رسول اللہ کا دل پر
چلے کونین میں نام محمد سے درم میرا
جلوں گا حشر تک اے داغ سوز محبت سے
نہ دے گی ساتھ تا روز جزا شمع حرم میرا

دوق کے یہاں مضمون اعلیٰ ہے ۔ داغ کے یہاں روانی اور زبان کی خوبی زیادہ ہے یعنی ذوق سے فصیح تر ہے ۔

۲۔ داغ وہ زمینیں نہیں اختیار کرتے جو لکھنؤ میں متروک قرار دی جا چکی ہیں ۔ اور ان کی بعد کی شاعری میں ۔

۳۔ وہ محاورات دہلی جو لکھنؤ میں متروک ہیں داغ کے یہاں شاذ ہی نظر آتے ہیں ۔

۴۔ شعرا لکھنؤ کا یہ طرز ہے کہ ہر مصرع اپنی جگہ پر مکمل ہو آسے دوسرے مصرعے کے ظاہری سہارے کی ضرورت نہ ہو ۔ داغ کا تمام دیوان اس خوبی سے بھرا پڑا ہے ۔

ہائے مہمان کہاں یہ غم جاناں ہوگا
خانۂ دل تو کوئی روز میں ویراں ہوگا

زندگی عشق میں مشکل ہے تو مر جائیں گے
اب سے وہ کام کریں گے کہ جو آسان ہو گا
آپ کے سر کی قسم داغ کو پروا بھی نہیں
آپ کے ملنے کا ہوگا جسے ارمان ہو گا
ساز یہ کینہ ساز کیا جانیں
ناز والے نیاز کیا جانیں
داغ اترائے ہوئے پھرتے ہیں آج
شاید اُن کی آبرو ہونے لگی

بھویں تنتی ہیں خنجر ہاتھ میں ہے تن کے بیٹھے ہیں
کسی سے آج بگڑی ہے جو وہ یوں بن کے بیٹھے ہیں

پرانا تضمین کا ڈھنگ بھی داغ کے یہاں دہلوی شعراء کے طریقہ پر پایا جاتا ہے لیکن لکھنوی شعرا کی طرح کمتر ۔ مثلاً

مرغ دل سے اُمید ہے بیا میر
چھٹ گیا دام سے تو آئے گا
ساقیا مجھ سے بادہ کش کو سرور
ایک ہی جام سے تو آئے گا

چل تو اے دل رہ اُلفت میں کہیں راہ نما
مل رہے گا کوئی اللہ کا پیارا ہم کو

۵- پھر بھی داغ دلی کے محاورات کو کُثرت سے باندھتے ہیں ۔ یہ محاورے ایسے ہیں کہ جو لکھنؤ میں نہیں باندھے جاتے یا اس طرح نہیں باندھے جاتے۔

مثلاً عاقبت بمعنی آخر کو ۔ سحر کہتا ہے بمعنی سحر کرتا ہے۔ کبھی بنا بمعنی کہتے بنا ۔

عاقبت کثرت عصیاں سے مری گھبرا کر
رہ گیا کاتب اعمال کو لکھنا باقی
دم اعجاز مسیحا کو برا کہتا ہے
لب ترا سحر کچھ اے ہوش ربا کہتا ہے

محشر میں حال دل دم پرسش کہے بنا
گیا کیا مرے جواب نے رسوا کیا مجھے
آشنا حرف تمنا سے ہو تو کیجئے قلم
میں نہیں کہتا کہ میری ہی زباں ہو کوئی (کیجئے)
کچھ صبر کیے سے بن نہ آیا
یوں بھی تو بہت دنوں بسر کی (کرنے)
رشک ہے دیکھئیے ستم تیرے
بعد میرے ہوں کس کی قسمت کے (حیف ہے)
ترے کہے سے ہم اے داغ چھوڑ دینگے عشق
خدا کے واسطے دیتا ہے کیوں خدا کے لیے (کہنے)
کیجیے گا قتل ہم کو تو قربان جائیں گے
پر سر کے ساتھ آپ کے احسان جائیں گے (کیجئے گا - لیکن)
اللہ رے غرور کہ آئینۂ دیکھ کر
اپنے بھی عکس سے ہے شکایت سلام کی (ہے اپنے عکس سے)

غرض کہ دہلی کی زبان داغ کے یہاں سب سے زیادہ صاف با محاورہ باقاعدہ اور سلیس نظر آتی ہے اس میں دہلی کا روزمرہ بھی ہے - ساتھ ہی ساتھ وہ اصول بھی ہیں جو لکھنؤ میں وضع ہوئے اور رام پور میں دونوں جگہ کے کاملین فن کے اجتماع کے باعث ایک دوسرے پر اثر انداز ہوئے- امیر نے داغ کا رنگ و معانی کا اثر لیا تو داغ نے امیر جلال کی بندشوں کی خوبی اور ترکیبوں کی خوش نمائی کو اپنی فصاحت میں سمویا - نتیجہ یہ ہوا کہ ان کی زبان میں وہ نکھار پیدا ہوا جو دہلی یا لکھنؤ کے کسی استاد کو اُن کے زمانے میں حاصل نہ ہوا-

ہندوستان میں دھوم ہماری زبان کی ہے (داغ)

---

## دہلی اور لکھنو کی زبان کا فرق

یہ موضوع بہت پامال ہے اس پر بہت کچھ لکھا گیا ہے

اور اس کے ذیل میں بہت سے اخلاقی مسائل پیدا ہوئے ہیں - دونوں دبستانوں کے پیروؤں نے اپنے اپنے مرکز کی اہمیت کو منوانے کے لیے دوسرے کی خدمات سے انکار کیا ہے اس لیے اس پر سنجیدگی سے لکھنا اور دونوں کے حسن و قبیح کو نمایاں کرنا اور بھی ضروری ہوگیا یہ کام اب آسان بھی ہے اس لیے کہ دھلی اور لکھنؤ دونوں کی قید سے نکل کر اردو اب عام ملکیت ہوگئی ہے - اب لکھنؤ اور دھلی والے بھی اس پر فخر نہیں کر سکتے بلکہ جو اس کا ماہر ہو وہ مہارت کا اظہار کر سکتا ہے - اس میں شک نہیں کہ لکھنؤ نے بھی اردو زبان اور ادب کی خدمت میں کوتاھی نہیں کی بلکہ بعض جگہ اس کا پلہ دھلی سے بھاری ہے - خصوصاً ناول نگاری اور مرثیہ گوئی میں اس کی اولیت مسلم ہے - زبان میں ناسخ کی تراش خراش اور اصول و ضوابط سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا - اس لیے اگر دھلی کے مقابلہ میں لکھنؤ لایا گیا تو کچھ بے جا نہیں ہے - لیکن اولیت اور برتری اھل زبان اور غیر اھل زبان کے جذبہ نے ایسا نا مبارک جھگڑا اور اس قدر عصبیت کے ساتھ ھندوستان میں پیدا کیا کہ شاید کہیں ھوا ھو -

زبان اور ادب کی خدمات کا جہاں تک تعلق ہے دونوں مقامات کے ادیبوں اور شاعروں نے اس کے پالنے پوسنے میں کوتاھی نہیں کی - اس کی خدمت کی ابتداء یقیناً دھلی سے ھوئی - لیکن جب دھلی تباہ و برباد ھو گئی تو یقیناً لکھنؤ نے اس بار امانت کو اپنے سر لیا - غالب اسی خیال کو پیش نظر رکھتے ھوئے میر مہدی کو لکھتے ھیں -

" اے میر مہدی تجھے شرم نہیں آتی ارے اب اھل دھلی ھندو ھیں یا اھل حرفہ یا خاکی ھیں یا پنجابی ھیں یا گورے ھیں ان میں تو کس کی زبان کی تعریف کرتا ہے - لکھنؤ کی آبادی میں کچھ فرق نہیں آیا - ریاست تو جاتی رھی باقی ھر فن کے

کامل لوگ موجود ھیں - - - - -

قصہ مختصر شہر صحرا ھو گیا تھا اب جو کنوین جاتے رہے اور پانی گوھر نایاب ھو گیا تو یہ صحرا صحرائے کربلا ھو جائے گا اللہ اللہ دلی والے اب تک یہاں کی زبان کو اچھا لے جاتے ھیں - واہ رے حسن اعتقاد، ارے بندۂ خدا اردو بازار نہ رھا اردو کہاں - دلی کہاں واللہ اب شہر نہیں ہے کمپ ھے - چھاؤنی ھے - نہ قلعہ نہ شہر نہ بازار نہ نہر ''-

لکھنؤ میں سادہ نثر بعد کو پیدا ھوئی لیکن اردو کے جو قواعد ناسخ نے متعین کیے اور شاعری میں برتے ان کی بدولت شاعری میں صحت زبان اور صحیح نثر کا جلد اور تمام جگہ نفاذ ھو گیا خود دھلی میں انھیں قواعد[1] کی پابندی نے غالب اور سرسید اور آزاد کو صحیح نثر لکھنے میں بہت مدد دی اور آزاد کی طرح محی الدین زور بھی اس کے قائل ھیں کہ :-

'' لکھنؤ نے زبان کی اصلاح تعین اور صفائی کی بہت اچھی کوشش کی خود دھلی والے آخرکار لکھنؤ کی تقلید کرنے لگے اور وھاں کی نئی نئی تحریکات اور مفید اصلاحات معلوم کرنے کے لیے چشم براہ رھتے تھے - لکھنؤ ھی کی اس عظیم الشان خدمت کا نتیجہ تھا کہ وسط انیسویں صدی عیسوی اردو معراج کمان کو پہنچ گئی[2] -

اور ان دونوں مقامات کی مشترکہ کوششوں کا نتیجہ تھا کہ اردو زبان اس قدر جلد ھندوستان کی مشترکہ زبان بن گئی اور اب کسی کی پابند نہیں ھے بقول سلیم :-

'' اردو زبان اب دھلی اور لکھنؤ میں محدود نہیں رھی ھے - وہ ان حدوں کو توڑ کر باھر نکل چکی ھے اس کے لیے اب اسی قدر وسعت کی ضرورت ھے جس قدر کہ ھندوستان میں وسعت ھے ''-

---

۱- یہ قواعد تمام تر تذکرہ صفیر بلگرامی میں مندرج ھیں -

۲- ھندوستانی لسانیات مطبوعہ لسم بکڈپو ۶۰ء صفحہ ۱۳-۱۳۱-

جہاں تک اختلاف زبان و محاورہ کا تعلق ہے اس میں شک نہیں کہ یہ موجود تھے اور ہیں اگر اس پر بحث نہ کی جاتی کہ کہاں کا صحیح تر یا فصیح تر ہے بلکہ رواج پر اس فیصلہ کو چھوڑ دیا جاتا (جس اصول پر اردو زبان کی بنیاد قائم ہے اور جیسا کہ آج کل ہو رہا ہے) تو اس قدر بحث کی نوبت نہ آتی۔ بہر حال اب موجودہ زمانہ ان گذشتہ بحثوں کو زیادہ اور اس اس قدر قابل بحث نہیں سمجھتا بلکہ بعض نقاد تو دہلی اور لکھنؤ کے لسانی اختلافات کو بالکل نظر انداز کر دینا ہی بہتر سمجھتے ہیں ان کی رائے یہ ہے کہ چند محاوروں اور بعض الفاظ کی تذکیر و تانیث کے اختلاف سے دو دبستان نہیں بنا کرتے آج کل ایسا نقطۂ نظر یقیناً زبان و ادب دونوں کے لیے مفید ہے لیکن یہ نقطۂ نظر پہلے نہ تھا۔ اختلاف اب بھی ہے اور پہلے بھی یہ اختلاف تھا۔ اب احساس نہیں ہے (اور یہ بہت اچھا ہے) لیکن یہ پہلے بہت شدت سے تھا۔ اس سے کیسے انکار کیا جا سکتا ہے۔ ذیل میں اس اختلاف لسان کا تجزیہ کیا جاتا ہے۔

۱- لکھنؤ میں علامت مصدر 'نا' کو مونث کی خاطر 'نی' نہیں بناتے[1] مثلاً۔

| لکھنؤ | دہلی |
|---|---|
| روٹی کھانا پڑے گی | روٹی کھانی پڑے گی |
| روٹیاں بھیجنا ہیں | روٹیاں بھیجنی ہیں |

۲- دہلی میں الفاظ 'تم' اور 'آپ' کے لیے افعال میں اکثر لحاظ نہیں کیا گیا۔ لکھنؤ والے ہمیشہ فرق کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| تم بیٹھو | تم بیٹھو |

---

نوٹ:- یہ قاعدہ جلال لکھنوی مرحوم نے اپنے قواعد المنتخب میں پیش کیا اور اس کی پیروی لکھنؤ میں کی گئی۔ لیکن ناسخ، آتش اور ان کے تلامذہ اور امیر مینائی ہم عصر جلال سب کے یہاں مفعول کی رعایت سے 'نی' کی مثالیں بھی ملتی ہیں (دیکھو لکھنؤ کی زبان از جعفر علی خاں اثر رسالہ شاعر اکتوبر ۱۹۵۱ء)۔

| | |
|---|---|
| آپ بیٹھیے | آپ بیٹھو ، آپ بیٹھیے۔ |
| تم کہو | تم کہو |
| آپ فرمائیے | آپ فرماؤ ۔ آپ فرمائیے ۔ |

۳۔ دھلی میں مونث عربی الفاظ کی جمع مونث بولتے ھیں (بہ استثنائے چند) مگر اھل لکھنؤ تمام عربی الفاظ کی جمع (بہ استثنائے چند) خواہ مونث ھی کیوں نہ ھو مذکر استعمال کرتے ھیں اور اسی کو اردو میں فصیح سمجھتے ھیں ۔ مثلاً

| الفاظ | لکھنؤ | | دھلی |
|---|---|---|---|
| مسجد | مساجد | مذکر | مونث |
| حکایت | حکایات | ،، | ،، |
| حد | حدود | ،، | ،، |
| تکلیف | تکالیف | ،، | ،، |
| دلیل | دلائل | ،، | ،، |

(یہ قاعدہ بھی جلال لکھنوی مرحوم کا وضع کیا ھوا ہے ۔ لیکن اثر لکھنوی اس کے خلاف ھیں وہ ایسے مواقع پر ھندی جمع بنانا بہتر اور فصیح تر سمجھتے ھیں ۔ (ن)

۴۔ پیشہ وروں کے نام کے آخر میں اگر یائے معروف کے علاوہ کوئی اور حرف ھو تو اھل دھلی ایسے الفاظ کے آخر میں یائے معروف بڑھا کر مونث بناتے ھیں ۔ لیکن لکھنؤ میں 'ن' بڑھا کر بناتے ھیں ۔

| مثلاً | لکھنؤ | دھلی |
|---|---|---|
| جولاھا | جولاھن | جولاھی |
| کمہار | کمہاری ، کمہارن | کمہاری |

۱۔ اسلوب بیان کے فرق سے ' دھلویت کیا ہے ' میں بحث کی گئی ہے یہاں صرف زبان و قواعد اور محاورہ کا فرق دکھایا گیا ہے ۔ اس سلسلے میں ھندوستانی لسانیات (زور) تذکرہ جلوہ خضر اور نور اللغات سے استفادہ کیا گیا ہے (ن)

| | | |
|---|---|---|
| سنار | سناری، سنارن | سناری |
| بھٹیارا | بھٹیاری ، بھٹیارن | بھٹیاری |
| | (کلمۂ تحقیر) | |

۵۔ لکھنؤ میں صحیح تلفظ کی خاطر صحیح لغات کا زیادہ خیال رکھتے ھیں ۔ دھلی میں رواج کو زیادہ مقبولیت ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| مثلاً | الماس | الماس |
| جمعہ | جـمـہ | جـمـہ |
| صلح | صلح | صلح |

۶۔ بعض الفاظ محاورات اور روزمرہ میں فرق ہے ۔ مثلاً

| | |
|---|---|
| کور دبنا | کنی دبنا |
| کھلنا | اکھرنا |
| دھل پڑنا، | دھل جانا |
| بڑانا | برانا |

(نوٹ : تذکرہ جلوۂ خضر جلد دوم میں ص ۱۴۴ تا ۲۵۷ پر صفیر بلگرامی نے ایک لمبی فہرست ھر دو مقامات کے محاورات کے اختلاف اور بعض لفظوں کی تذکیر و تانیث کے اختلاف کے متعلق درج کی ہے جو اس سلسلے میں دیکھی جا سکتی ھے اگرچہ اُس فہرست میں بھی بہت ترمیم و تنسیخ کی گنجائش ھے ۔)

۷۔ بعض الفاظ کی تذکیر و تانیث میں فرق ہے ۔ مثلاً

| لفظ | لکھنؤ | دھلی |
|---|---|---|
| سانس | مونث | مذکر (عموماً) ذوق و ظفر نے مؤنث بھی نظم کیا ھے ۔ |
| فاتحہ | مذکر | مونث |
| التماس | مونث | مذکر و مونث دونوں |
| آغوش | مذکر | مونث |

۸۔ اسی طرح الفاظ کی وحدت و جمع میں تھوڑا بہت اختلاف ھے ۔

| | | |
|---|---|---|
| لفظ | الفاظ ۔ لفظیں | الفاظ |
| برس | برس، برسوں، برسیں (برسوں کی تانیث) | برس |
| چپت | چپت، چپتیں | چپت |

۹۔ اہل دہلی کے یہاں بعض مصادر مجہول معنوں میں استعمال ہوتے ہیں ۔ مثلاً سلنا ۔ ڈھلنا وغیرہ افعال کے لحاظ سے دہلی والے کہیں گے ۔ زید کی شیروانی سل گئی ۔ ٹوپی دھل گئی۔ اہل لکھنؤ کہیں گے ۔ زید کی شیروانی سی گئی ۔ ٹوپی دھوگئی۔

۱۰۔ مقامی تلمیحات میں اختلاف توخیر ہونا ہی چاہئیے مثلاً

دہلی : پھول والوں کی سیر ۔ پھسلتا پتھر ۔ جمنا کا پل ۔ اوکھلے کی سیر وغیرہ ۔

لکھنؤ : بالے میاں چھڑیاں ۔ شاہ مینا کی نوچندی ۔ مچھی بھون وغیرہ ۔

ذیل میں اب ایک مختصر انتخاب دہلی اور لکھنؤ کے اختلاف محاورات ۔ تلفظ تذکیر و تانیث اور واحد و جمع اور بعض مخصوص الفاظ و محاورات کا جو خاص دہلی میں بولے جاتے ہیں دیا جاتا ہے ۔ اس سے قبل انشاء ۔ صفیر بلگرامی سید احمد دہلوی وجاہت وغیرہ نے بھی اپنی تصانیف میں مختصر فہرستیں دی تھیں۔ یہاں اس انتخاب میں فرہنگ آصفیہ اور نور اللغات سے زیادہ مدد لی گئی ہے ۔ یہ انتخاب کسی صورت سے بھی مکمل نہیں کہا جا سکتا کیوں کہ لغات اور محاورے اپنے میں قوت نامیہ رکھتے ہیں۔ کل کا محاورہ آج متروک ہو جاتا ہے اور آج کا کل ہو جائے گا ۔ باوجودیکہ نور اللغات ۱۹۱۷ء کی ترتیب ہے پھر بھی بہت سے الفاظ و محاورے دہلی اور لکھنؤ میں ایسے ہیں جو اب نہیں بولے جاتے[1] ۔ عوام کی بولی کا ذکر نہیں ۔ دہلی کی زبان جو

---

۱۔ دیکھئیے خواجہ عبدالرؤف کے رسالے جو زبان کے متعلق ہیں خصوصاً زبان دانی اور اصلاح زبان اردو ۔

فصحا بولتے اور لکھتے تھے وہ نذیر احمد ۔ میر ناصر علی ۔ سید احمد دہلوی ۔ میر ناصر نذیر فراق ۔ راشد الخیری ۔ آغا شاعر ۔ حسن نظامی ۔ آغا حیدر حسین اور مرزا فرحت اللہ بیگ کے یہاں ملے گی ، اُن کے بعد دہلی کا رنگ خواجہ عبدالمجید اور خواجہ محمد شفیع اور شاہد احمد دہلوی کے یہاں نظر آتا ہے۔ شاعروں میں داغ کے بعد دہلی میں سائل دہلوی ۔ بے خود دہلوی ۔ آغا شاعر مرحوم کیفی ۔ ساحر مرحوم وغیرہ کے یہاں دہلی ٹکسالی زبان نظر آئے گی ۔ لکھنؤ کا روزمرہ اور محاورہ شرر ۔ رسوا ۔ سجاد حسین مضمون نگاران اودھ پنچ و اودھ اخبار ، خواجہ عبدالرؤف عشرت اور اب اثر لکھنوی پروفیسر مسعود حسن رضوی ، علی عباس حسینی وغیرہ کے یہاں نظر آئے گا لیکن یہاں وہ الفاظ اور محاورے نہیں دیے گئے ہیں جو لکھنو سے مخصوص ہیں یا جو لکھنؤ میں ایجاد ہوئے ۔

| دہلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| آبرو تھامنا | | آبرو سنبھالنا |
| آبرو کا لاگو ہونا | | آبرو کے درپے ہونا |
| آپ آپ میں | | آپس میں |
| آپ (بمعنی خود) | | آپ (واحد حاضر) |
| | | اپنے آپ کو |
| آپا بسر کرنا ۔ یا آپا بسرانا | نفس کشی کرنا ۔ اپنے آپ کو تج دینا | سدھ بدھ بسرنا ۔ |
| آپس کی گفتگو | | آپس کی باتیں یا بات چیت |
| آچا | بوڑھی ذی عزت خادمہ | (بوڑھا معلم خواجہ سرا) آچا |
| آخرش | | اس کے استعمال سے فصحا پرہیز کرتے ہیں |

| دهلی | مطلب | لکهنؤ |
|---|---|---|
| آدھے بجے | | ڈیڑھ بجے |
| آبٹنا یا بٹنا | غازہ | آبٹن - بٹنا |
| اپنا سوجھتا کرنا | | اپنا سبتیا کرنا |
| آپنے گئے کا سودا کرنا | آمادۂ مرگ ہونا | مرنے پر کمر باندھنا |
| اپنے | بمعنی اپنے تئیں | آپ کو |
| اپنے کئے کی ناک | اپنے کئے کی سزا پانا | اپنا کیا بھرنا |
| آتار | بے قدر - کمتر | بے مقدار، گھٹیا، ھیٹا |
| اتارہ ہونا | پیچھے پڑ جانا | لاگو ہونا |
| اٹ سٹ | سازش ، جوڑ توڑ | سانٹھ گانٹھ |
| اٹنا - اٹکلنا | پرکھنا - جانچنا | آنکنا، جانچنا، پرکھنا |
| آچھو آنا | | آچھو ہونا |
| اخیر | | آخر بمعنی انجام کار |
| ادوان | | ادوائن |
| اڈا | | چکلہ |
| اریب کی باتیں | فریب کی باتیں | کانٹ چھانٹ کی باتیں۔ چھل کپٹ |
| اڑے تھڑے پر | مصیبت کے وقت | برے وقت |
| اشغلا چھوڑنا | | شگوفہ چھوڑنا - آشغلا چھوڑنا |
| افسوس کھانا | | افسوس کرنا |
| آگ بن جانا | | آگ ہو جانا |
| آگ پھونکنا | | آگ لگانا |
| آگری | چوڑیاں | — |
| آلے بالے | | ٹالے بالے |
| آمین آمین ہونا | | امن و امان ہونا |
| آنکھ اوٹھا کر تکنا | | آنکھ اٹھا کر دیکھنا |

| دهلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| آتر پڑنا | | آتر پڑنا |
| افلاطون کا سالا | (طنزاً) عقلمند | افلاطون کا بچہ |
| افیمی چڑا | بہت افیم کھانے والا | افیمچی |
| آکت | | آکت کی لینا (نئی بات نکالنا) |
| اکتفا (مذکر) | | (مونث) |
| اکٹھا | | اکٹھا ، اکھٹا |
| آکھرنا | | کھلنا |
| آلٹ پیچ | | آلٹ پھیر - اینچ پیچ - داؤں پیچ |
| التماس (مذکر) | | (مونث) |
| آلٹ جانا | | پلٹ جانا (بمعنی واپس جانا) |
| آلٹی کھوپڑی کا | | اوندھی کھوپڑی کا |
| ادب دینا | | ترتیب دینا |
| آئے کا آیا سمجھو | | آیا سمجھو |
| آ پڑنا | | آ رهنا |
| ٹپک پڑنا | | آ گرنا ۔ آ پڑنا |
| آب بگڑنا | | آب جاتی رهنا |
| آب پاشی کی | دم دیا | چھینٹا دیا |
| آب چڑھنا اور چڑھانا | | پانی چڑھانا |
| امید بندھانا | | امید دلانا |
| اناری | سرخ آنکھ کا کبوتر | انارا (اناریا) |
| انڈوائی | مرغی یا کوئی پرند جو انڈا دینے پرآمادہ هو | انڈوں پر آنا یا هونا |
| انڈے اڑانا | جھوٹ بولنا | زپٹ اڑانا |

| دهلی | مطلب | لکھنؤ |
| --- | --- | --- |
| انگلی نہ لگانا | | ہاتھ نہ لگانا |
| انوٹ (مذکر) | ہندو عورتوں کا ایک زیور | (مونث) |
| اوسان آنا | | ہوش آنا |
| اوک | | چلو |
| اینچا تانی | | کھینچا تانی |
| | (ب) | |
| بات ٹوٹنا | بات نہ دبنا، بات نہ رہنا | بات جانا |
| بات کی بات کرو | دم بھر کے لیے | بات کی بات میں |
| باٹ مارنا | راستہ کھوٹا کرنا | راہ کھوٹی کرنا |
| باجرا سا بکھرنا | بیکل ہونا۔ پریشان ہونا | دل رانگ رانگ ہونا، دل بکھرنا |
| بازار ناپتے پھرنا | مارے مارے پھرنا، | زمین ناپتے پھرنا |
| بازو دینا | مدد دینا ، | دستگیری دینا۔ سہارا دینا |
| باغ باڑی | پھلواڑی (بارات کے ساتھ) | آرائش |
| بال کا کملی بنانا | چھوٹی بات کو بڑا کر کے دکھانا | بات کا بتنگڑ بنانا۔ پھانس کا بانس |
| بالا چاند | نیا چاند | —— |
| بالشت (مؤنث) | | (مذکر) |
| باؤ ڈنڈی پھرنا (عو) | آوارہ مارے مارے پھرنا | باؤ ڈنڈا پھرنا |
| بٹھلانا | | بٹھانا |
| باؤلی ہانڈی | | دیوانی ہانڈی |
| بٹیر (مونث) | | (مذکر) |
| بدن پھیکا ہونا | خفیف حرارت ہونا | پنڈا پھیکا ہونا |
| بر | ایک درخت | بڑ ۔ برگد |
| بڑانا | سوتے میں بولنا | برانا |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| اینٹھنا | | بررنا ۔ اینٹھنا |
| برکات (مونث) | برکت کی جمع | (مذکر) |
| بڑا راستہ پکڑنا | دور دراز کا سفر کرنا | کالے کوسوں کا سفر کرنا |
| بڑا جانا | کسی آفت پر چیخ اٹھنا | بڑبڑانا |
| بڑھوتری | ترقی | بڑھر تی |
| بڑی دون لی | | بڑی دون کی لی |
| بڑے دتار ہیں | بڑے سخی ہیں | بڑےسخی داتا یا دیالو ہیں |
| بسنت (مونث) | | (مذکر) |
| بولی بولنا | قے کرنا | اوکنا ، ابکائی لینا ، متلی ہونا ، زمین دیکھنا ، جی کا مالش کرنا |
| بل | | بھل |
| بلبل کا بچہ پالنا | کسی روگ کا لگا لینا | توتا پالنا |
| بلونا | | متھنا |
| بوچھاڑ | | بوچھار |
| بوڑھی عید | وہ عید جو تیس کے چاند پر ہو | ـــــ |
| بولیاں ٹھٹھولیاں مارنا | آوازے کسنا | پھبتیاں کسنا |
| بھکراند | گلے سڑے اناج کی بدبو | بھکراھند |
| بھگی پڑنا | | بھگدر مچنا |
| بھوت کا پکوان | وہ دولت جو مفت ملے اور جلد اڑ جائے | چرندم خورندم |
| بھنگ کے بھاڑے میں جانا | رائگاں جانا | ھلامی کی بھٹی میں جانا |
| بھور اڑانا | خرچ کر دینا ۔ ضائع کر دینا | الّلے تللّے اڑانا |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| بھور کر دینا | پیٹ کر بری حالت کر دینا | بھرتا بنا دینا |
| بھوسی بتانا | انکار کرنا | ٹکا سا جواب دینا |
| بھووں سے چور پکڑوانا | کم ہمت آدمی کو کوئی بڑا کام سونپنا | |
| بیت بخششی | | بیت بازی |
| بھس | | بھوسا |
| بندھنا | موتی میں سوراخ کرنا | بیدھنا |
| باٹ بٹ | وزن کے پتھر | بانٹ |
| **(پ)** | | |
| پٹی | ایک پرند | پٹی، پوئی |
| پرے ورے | دور نزدیک | —— |
| پٹاخا | | پڑاخا |
| پھول وہی جو مہیش چڑھے | | پھول وہی جو مہیسر چڑھے |
| پان چیرنا | بے فائدہ کام کرنا | پڑے پڑے دھنیاں گنا |
| پانی اترنا | موتیا بند ہونا | پانی اتر آنا اور پانی اترنا |
| پانی چلانا | سینچنا | پانی دینا |
| پانو پھسلنا | ڈگمگانا۔ استقلال فرق آنا | پانوں پھسلنا |
| پانو پانو ڈولنا (ہندو) | بچے کا پانو پانو چلنا | میوں چلنا |
| پانو کس جانا | پانو سن ہو جانا | پاؤں بھر جانا |
| پانو چھٹانا | ذمہ داری سے الگ ہونا | پاؤں چھڑانا |
| پانو سکیڑنا | | پیر یا پاؤں سمیٹنا |
| پپڑی آنا | تہ جمنا | پپڑی پڑنا، پپڑانا (ہونٹوں کا) |
| پپڑی جمانا | حق قائم کرنا | ردا جمانا |
| پپولنا | پوپلوں کی طرح چوسنا | پلپلانا |
| پتلی کا تارا | بہت پیارا | آنکھ کا تارا |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
| --- | --- | --- |
| پٹخنیاں کھانا | غم سے بیحد تڑپنا | پچھاڑیں کھانا |
| پٹن | رونا پیٹنا | پٹس |
| پچھنا | دبنا | پچکنا |
| پچڑ اڑانا | مزاحمت کرنا۔دخل دینا | پچر لگانا |
| پچڑ مارنا | رخنہ انداز ہونا | اڑنگا لگانا، بھانجی مارنا |
| پچکارنا | | چمکارنا |
| پرانے مردے آکھیڑنا | | گڑے مردے آکھیڑنا |
| گرا پڑا | مضحل ۔ ناچیز | پڑا گرا |
| پکھال پیٹو | بہت کھانے والا | حواصل ، پیٹو |
| پگلانا | | پگھلانا |
| پلونٹھا ۔ پلوٹھا | پہلا لڑکا | پلوٹھی کا لڑکا |
| پنہاری | | پنہارن |
| پنیر (مونث) | | (مذکر) |
| پنیر جمانا | لالچ دینا۔ خوشامد کرنا (مکھن لگانا) علی گڑھ | چاٹ پر لگانا ۔ بھرا دینا |
| پو بارے ہونا | | پو بارہ ہونا |
| پوتڑوں کا دلدری | سدا کا کنگال | فقٹا ۔ کال کا مارا |
| پولے تلے گذران کرنا | مفلسی کی حالت میں بسر کرنا | گزرگئی گزران کیاجھونپڑی کیا میدان |
| پولیس (مذکر) | | (مونث) |
| پیں یا پوں بول جانا | عاجز ہو جانا | چیں بول جانا |
| پھٹکا | لمحہ ۔ لحظہ | ــــ |
| پھدکی مارنا | ہمت کرنا۔پھلانگ مارنا | ــــ |
| پھلی بھی نہ پھوڑنا | کچھ بھی کام نہ کرنا۔ مجہول محض ہونا | تنکا بھی نہ توڑنا ، هل کے پانی نہ پینا ۔ |
| پیٹ پکار رہا ہے | زور کی بھوک لگی ہے | آنتیں قل ھو اللہ پڑھ رھی ھیں |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
| --- | --- | --- |
| پیسے کا میت | | پیسے کا ہار |
| پیغمبری وقت پڑنا | سخت مصیبت پڑنا | حسینی وقت پڑنا۔ آسمان ٹوٹنا، پہاڑ پھٹ پڑنا۔ |
| پیٹھ ابھی لگی نہیں گٹھ کترے آموجود ہوئے | معاملہ ابھی طے نہیں ہوا خود غرض آگئے | پیر نہ شہید نشکے کو چھاپا |
| پینگ چڑھانا | | پینگ چڑھانا |

(ت)

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
| --- | --- | --- |
| تتر بتر | | تتر بتر |
| تحت الثریٰ (مونث) | | (مذکر) |
| تدبیر (مذکر) | | (مونث) |
| ہٹ لڑانا | | تدبیر لڑانا |
| ترشح (مونث) | | (مذکر) |
| تراقے بھرنا | زور شور سے پرندکا اڑنا | فراٹے بھرنا |
| تک (مذکر) | | (مونث) |
| تیران تیزی | ماہ صفر | تیرہ تیزی |
| تل دھار، موسل دھار برسنا | | موسلا دھار برسنا |
| تمباکو (پینے کا) | | تماکو (بیگمات کے پینے کا) |
| زردہ (کھانے کا) | | تمباکو (کھانے کا) |
| تندور | | تنور۔ تندور |
| تھم | ستون | کھم |
| تھانولا (بروزن سانولا) | | تھالا |
| تھوبڑا | | توبڑا |
| تئیں | کبھی کبھی دھلی میں مستعمل ہوتا ہے | کو |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| تیورانا (فاعلاتن) | | تیورانا (مفعولن) |
| تیوری (فاعلن) | | تیوری (فعلن) |
| تیکھا | | تیکھا |
| ٹال کر دینا | کہیں جانیکا ارادہ فسخ کر دینا | ٹال جانا |
| ٹوپی اوڑھنا | | ٹوپی دینا، ٹوپی پہننا |
| ٹھنڈے بھرے | سویرے، قبل طلوع آفتاب | تڑکے ۔ ٹھنڈے وقت |
| ٹیپ ٹاپ | | ٹیم ٹام |

## ج ، چ ، ح ، خ

| | | |
|---|---|---|
| جان چھڑکنا | فریفتہ ہونا | جان نثار کرنا ۔ جان چھڑکنا بھی مستعمل ہے |
| جلاہی | | جلاہن |
| جوڑ (مذکر) | پہلوانوں کا مقابل | (مونث) |
| جہات ( ,, ) | | ,, |
| جھگڑا چھوڑنا | بڑی کہانی یا داستان بیان کرنا | دکھڑا لے بیٹھنا |
| جی چل جانا | دیوانہ ہو جانا | دماغ چل جانا |
| جھوٹنا | | پینگ |
| جھیر جھیر | پارہ پارہ | صرف کپڑوں کے لیے مستعمل ہے) |
| جی کھرا کھوٹا ہونا | نیت میں فرق آنا | نیت ڈانواں ڈول ہونا |
| جی میں جماد ہونا | | جی میں جگہ ہونا |
| چاشت (مونث) | | (مونث) |
| چاندنی مار جانا | فالج ہو جانا | (زخموں سے متعلق بولتے ہیں) |

| دہلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| چاہئیں (چاہیے کی جمع) | | چاہئے (کبھی کبھی، چاہئیں) |
| چپ چاپ | خاموش | سناٹا، خاموشی |
| چلہڑ | جوں | چلوا |
| چمکنا | غصہ کرنا | تنکنا، تن پھن کرنا۔ |
| چنے کے ساتھ گھن پسنا | | گیہوں کے ساتھ گھن پسنا |
| چنے کا مارا مرنا | ذرا سی چوٹ پر مر جانا | چٹ پٹ ہو جانا |
| چھوے | | چھ |
| چھپنا چھپانا | | چھپنا چھپانا |
| چھلیا | | فریبیا |
| چیل کا بچہ | بے وقوف | آلو کا پٹھا، کاٹھ کا آلو |
| چھان بین | | چھان بنان، چھان بین۔ |
| حال کھیلنا | وجد لانا | حال لانا، حال آنا |
| حاجتی | پیشاب دان جو رات کو پلنگ کے نیچے رکھا جاتا ہے | بول دان |
| حدود (مونث) | | (مذکر) |
| حرکات ,, | | ( ,, ) |
| رونق محفل | نیچوان۔ حقہ | حسن محفل |
| حکایات (مونث) | | (مذکر) |
| خدا لگی کہنا | | خدا لگتی کہنا |

## د۔ ڈ۔ ذ

| دہلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| دانت آڑنا | | دانت چبھنا |
| داھنا | | دھنا |
| دے مردے اکھاڑنا | | گڑے مردے اکھاڑنا |
| دربار باندھنا | رشوت دیکر کام نکالنا | کچھ چٹا دینا، مٹھی گرم کرنا |
| درک دینا | دخل در معقولات کرنا | بیچ میں بول اٹھنا |

| دہلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| دست چالاک | آنکھ بچا کر چرانے والا | ہاتھ کا صاف |
| دست چھوٹنا | دست آنا، خواہ ڈر کے مارے | پیٹ پانی ہو جانا ، تل پھوڑ ، دست آنا |
| دشلام (مذکر) | | (مونث) |
| دم لے کر بیٹھ رہنا | سانس نہ لینا | دم نہ مارنا |
| دم کھا رہنا | چپ ہو رہنا | غم کھانا ، پی جانا |
| دم دینا | دھوکا دینا | دم دھاگا دینا ، دم دہنا بھی مستعمل ہے |
| دنوں کو دھکے دینا | مصیبت کے دنوں کو ٹالنا | ـــــ |
| دنگل باندھنا | لوگوں کا حلقہ باندھنا (خصوصاً کشتی کے لیے) | اکھاڑہ جمانا |
| دھڑ میں ڈالنا | | پیٹ میں ڈالنا |
| دھک رہ جانا (عو) | | دھل جانا |
| دھل پڑنا | | ,, |
| دھلے دھلائے | | دھوئے دھلائے |
| دھوئیں بکھرنا | گھبرا اٹھنا | دم الٹنا ، بو لانا |
| دھوپ دان | وہ ظروف جس میں خوشبو جلاتے ہیں | عود دان |
| دھوپ دانی | | |
| دھوکا اٹھانا | | دھوکا کھانا |
| دھیلچیا | | دھیلچا |
| دیگ کھڑکنا | | دیگیں کھٹکنا |
| ڈنکنی | | ڈائن |
| ڈورا بھاننا | | ڈورا مڑوڑنا |
| دھرے کترنا | | دھرے کاٹنا |
| ڈھب لگ جانا | موقع مل جانا | ٹپس لڑ جانا یا لگ جانا |
| ڈھک لینا | | ڈھانکنا |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| دھکیلنا | | ڈھکیلنا |
| ڈھلان | نچائی | ڈھال |
| ڈھوڈا | قالب | ڈھانچ |
| ڈھوڈا بنائے رکھنا | قدیمی عزت یا حالت بنائے رکھنا | آبرو بنائے رکھنا |
| ڈھمکا | | دھوم دھڑکا |
| ڈھونک باندھنا | ظاھری عزت یا ٹیپ ٹاپ بنانا | نواب بنے ملک بنے پھرنا |
| ڈھیر سا | بہت سا | ڈھیروں ، الغاروں |
| بھینگا | | ڈھیرا |
| ذات جماعت | | ذات پات |
| ذھن کو کندی ھونا | | ذھن کند ھونا |

## ر ۔ ز

| | | |
|---|---|---|
| رہڑی | | راہڑی |
| راحت جان | سنگترے چھلے ہوئے اور شکر ملی ھوئی | --- |
| راڑ بڑھانا(ھندو) | قصہ یا معاملہ کو طول دینا | بات بڑھانا |
| راگ پورنا | لمبی چوڑی کہانی چھیڑنا | رام کہانی سنانا، کتھا لے بیٹھنا |
| رانگ | | رانگا |
| رانگ بھریا | وہ شخص جو رانگے کے زیور یا کھلونے بیچے | —— |
| راہ ماری (اسم) | غارتگری ۔ لوٹ | رہزنی |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| رتی سامنے آنا (عو) | اقبال سامنے آنا | رتی چمکنا |
| رد (مذکر) | | (مونث) |
| رد و بدل ,, | | (مونث) |
| رسم و راہ پڑ جانا | | رسم و راہ ہو جانا |
| رلا ملا | | ملا جلا |
| رموز (مونث) | | (مذکر) |
| رونکھا۔ رونکھی | رونی صورت | روانسا ۔ روانسی |
| روزہ اچھلنا (عو) | روزہ میں جھنجھلا اٹھنا | روزہ چڑھنا ، روزہ سوار ہونا ، روزہ اتارنا ۔ |
| روزہ کشائی | | افطاری |
| رومنا (عو) | بدن کا رونگٹا | رواں |
| ریڑھ پیٹنا (عو) | پرانی لکیر پیٹنا | لکیر پیٹنا |
| زانو توڑنا | ادب سے بیٹھنا | دو زانو بیٹھنا |
| زانو تولنا | | زانو بدلنا |
| زردہ بھسکنا | دمبدم خشک تمباکو کھانا | تمباکو کو بھکسنا |
| زنار (مذکر) | | (مونث) |

## س تا ظ ۔ ع

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| ساجھا لڑنا | کوئی تدبیر بن جانا | ٹپس لڑنا |
| سانس (مذکر) | | (مونث) |
| سٹ لڑانا | تدبیر لڑانا | سٹے بٹے لڑانا، تکڑم لڑانا |
| سجانا | ترتیب سے لگانا | سجنا |
| سچیت | ہوشیار | چنٹ |
| سر آکسانا | | سر اٹھانا |
| سر جمانا | | سر ملانا |
| سر انصاف | | برسر انصاف |

| لکھنؤ | مطلب | دھلی |
| --- | --- | --- |
| سر پر ہاتھ رکھنا | | سر پکڑنا |
| ایضاً، نیز ایڑی چوٹی کا زور لگانا | نہایت مشقت سے کام کرنا | سر سے کنواں کھودنا (عو) |
| سر ڈالنا | ذمے کرنا ، سونپنا | سر کرنا |
| سر ہو جانا | پیچھے پڑ جانا | سر کو ہونا |
| سر دیانا | ٹھنڈا پڑنا | سردانا |
| سڑاھند | سڑنے کی بدبو | سڑاند |
| آؤ بھگت کرنا | محبت اخلاص کا برتاؤ کرنا | سلوک سے پیش آنا |
| مل جل کے رھنا | ملکر رھنا۔ ملاپ رکھنا | سلوک سے رھنا |
| سون کھینچنا، گھسیٹنا | دم نہ مارنا | سون کی لینا |
| ھنسی خوشی ، سیدھے منھ | خوشی خوشی | سیدھی آنکھوں |
| سیدھے منھ بات نہ کرنا | | سیدھی آنکھوں بات نہ کرنا |
| سیب | سیب | سیو (بروزن دیو)' |
| جھٹپٹا وقت | شام کا وقت | شاھانہ وقت(عو) |
| —— | گاجریں | شاہ مردان کی لاڈلیاں |
| شرابور | | شور بور |
| (مذکر) | | شرائط (مونث) |
| (مونث) | | شکن (مذکر) |
| کٹورا سی آنکھیں | بڑی بڑی آنکھیں | شلجمی آنکھیں |
| آگ لگا کے الگ ھوجانا، بھس میں چنگی ڈال جمالو الگ کھڑی ۔ | جھگڑا برپا کرکے الگ ھو جانا | شہد لگا کے الگ ھو جانا |

| دهلی | مطلب | لکھنؤ |
| --- | --- | --- |
| شیر کرنا | تیز کرنا مثلاً کھانے میں نمک، بتی آکسانا وغیرہ | ـــــــ |
| شیش محل کا کتا | ہو کھلایا کتا | ـــــــ |
| شیطان اٹھانا | بہتان لگانا۔ ھنگامہ برپا کرنا | طوفان اٹھانا |
| شیطان اچھلنا | شرارت سوجھنا | شیطان کا آنگلی دکھانا |
| شیطان چڑھنا | | شیطان سوار ھونا |
| صفات (مونث) | | (مذکر) |
| صفائی بتانا | صاف انکار کرنا ۔ ٹالنا | مکر جانا |
| صفو دینا | تاش کا ایک ایک پتہ جیت لینا | گنجفہ میں استعمال ھوتا ہے۔ تاش میں خلال دینا۔ |
| طعن (مذکر) | | (مونث) |
| غصیل ۔ غصیلا | | غصہ ور ۔ غصیلا |
| غوزیں آڑانا یالڑانا | بے تکی ھانکنا | گپ لڑانا ۔ زٹل قافیے آڑانا |

## ف تا ق

| | | |
| --- | --- | --- |
| فاتحہ (مونث) | | (مذکر) |
| فاختہ آڑانا | تکمے کام کرنا۔ مزے آڑانا | خلیل خاں فاختہ آڑا گئے |
| فرغل (مونث) | | (مذکر) |
| فریاد لینا | | فریاد سننا |
| فضیحت ۔ فضیحتیں | | فضیحتی ۔ فضیحتیاں (فضیتا ، فضیتیاں) |
| فطرت لڑانا | چال چلنا ۔ سازش کرنا | چال بازی کرنا |
| فیل بھرنا (عو) | مچلنا ۔ ضد کرنا | فیل کرنا ، فیل مچانا |
| قابو چڑھنا | | ھتھے چڑھنا |
| قابو میں لگنا | | گھات میں لگنا |
| قابو ھونا | موقع ملنا | دسترس ھونا، دال گلنا |

| لکھنؤ | مطلب | دھلی |
| --- | --- | --- |
| (مونث) | | قامت (مذکر) |
| کاٹھ کی ھانڈی بار بار نہیں چڑھتی | قرض پر قرض نہیں ملتا | قبر پر قبر نہیں بنتی |
| چاتے پھرتے نظر آنا | | قدم دکھانا |
| (مونث) | | قرارداد (مذکر) |
| قلاش | | قلاچ ۔ قلانچ |
| (مونث) | | قیف (مذکر) |

## ک

| لکھنؤ | مطلب | دھلی |
| --- | --- | --- |
| کاجل پھیلنا ، گھرا گھرا کاجل لگانا | سرمہ یا کاجل لگانا | کاجل۔ گھلانا یا گھلنا |
| کبڑیا ، کنجڑا ، کاچھی کم مستعمل ہے مگر دوسرے معنوں میں | کنجڑا | کاچھی |
| کچا چٹھا کھولنا | عیب فاش کرنا | کاغذ کھولنا |
| کان کھڑے کرنا | | کان اونچے کرنا |
| کان آمیٹھنا | کان کھینچنا ۔ اکھاڑنا مروڑنا | کان اینٹھنا |
| کان چھدنا | | کان بندھنا |
| کان بھرے ہونا | کان بھرے ہونا | کان گونگے ہونا |
| بات کان میں پڑی رہنا | یاد رکھنا | کان میں رکھنا |
| کان نہ ھلانا | | کان نہ پھڑپھڑانا |
| کانا | | کانڑا |
| کبھی کے | کبھی کے | کب کے |
| کتنے کی | کتنی ۔ کس | کتنے ایک کی |
| کھٹ کرنا | دوستی ترک کرنا | کٹ کرنا |
| کٹیا ، چری | بیلوں کا چارہ | کٹی |

| دہلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| کٹکی لگانا | دانتوں سے ڈور کترنا | کھٹکی لگانا |
| کچیاند | تلی ہوئی چیز کے کچا رہ جانے کی بو | کچا ہند |
| کچریاں بیچنا | (کنایتاً) بہت سے آدمیوں کا مل کر باتیں کرنا | کچر کچر لگانا، کائیں کائیں کرنا ۔ |
| کدال (مونث) | | (مذکر) |
| کریل میں غلہ لگنا | عین مرہ میں کھنڈت ہونا | کریال میں غلہ لگنا |
| کسوم | ایک پھول جس سے لال رنگ بناتے ہیں | ـــ کسم |
| کشتی دلانا | کشتی کی مشق کرانا | زور کرانا |
| کفر کچھری | (کنایتاً) بری صحبت | بری صحبت |
| کفن چور | | کفن کھسوٹ، کفن چور |
| کام منہ پر رکھنا | زباں سے کہنا | بات منہ پر آنا |
| کلمات (مونث) | | (مذکر) |
| کماج | وہ روٹی جو کہیں سے موٹی اور کہیں سے پتلی ہو ۔ مجازاً گول اور موٹی چیز | ـــ کماج |
| کنی کاٹنا | موقع پر ٹال جانا۔ پہلو تہی کرنا | کترانا۔ کنائی کاٹنا |
| کنی دبنا | عاجز ہونا۔ مغلوب ہونا | ـــ کور دبنا |
| کواڑ توڑ کے کھانا | مصیبت سے دن کاٹنا | خاک پھانکنا |
| کونے کی خیر منانا | گھر کی بھلائی چاہنا | پہلے اپنے گھر میں دیا جلانا |
| کوئی دن کا مہمان | چند دن کا مہمان | کوئی دن یا کوئی دم کا مہمان |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| کھاد (مذکر) | | (مونث) |
| کروڑ | | کرور |
| کھٹائی کرنا | دغا کرنا | کھوٹ کرنا |
| کھر (مونث) | | کھرا (مذکر) |
| کھراند | پیشاب کی بدبو | کھراھند |
| کھردرا | | کھرکھرا |
| کھرانجا | | کھرنجا |
| کھل بیٹھنا | بے تکلف ہو کر آرام سے بیٹھنا | گھر کی طرح بیٹھنا۔ پھیل پھیل کے بیٹھنا۔ |
| کھلے بازار | علانیہ۔ کھلم کھلا | کھلے خزانے |
| کھلے بند | آزادانہ | کھلے بندھن، کھلے بندوں |
| کھلی سورتھ کہنا | علانیہ۔علی الاعلان کہنا | ڈنکے کی چوٹ کہنا۔ ڈھنڈورا پیٹنا |
| کھلاڑیاں | اچھل کود۔ کود پھاند | دھماچوکڑی ھڑدنگا |
| کہنا (کو کے ساتھ) | بمعنی پیام کہنا یا دینا | کہنا |
| کھنڈلا | مچھلی کا قتلہ | کھنڈ (بغیر پکی مچھلی کے) قتلہ (پکنے کے بعد) |
| کھنڈلا | وہ لڑکا جس کے دودھ کے دانت گر گئے ہوں | کھونڈا |
| کھینچ کرنا | کمی کرنا۔ رکاوٹ کرنا | کھینچ جانا۔ کھنچا رہنا |
| کیچ | | کیچڑ |
| کیوں کر ہو | | کیسے ہو |
| کیوں کے | کس طرح | کیوں کر |

## گ

| | | |
|---|---|---|
| گیابھن | | گابھن |
| گانٹھ کرہ کچھ نہیں | بالکل مفلس۔ قلاش | گانٹھ کرہ میں کوڑی نہیں |
| گت لے جانا | تان لینا | تان لینا |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| گٹا | پیشانی پر نشان سجدہ | ماتھے کا گھٹا |
| گدھ | پرند کا نام | گد |
| گذری (بفتح اول و کسر سوم) | مختلف پرانی چیزوں کا بازار | گدڑی ۔ گذری (بضم اول و بفتح دوم) |
| گڈمڈ ہونا | مخلوط ہو جانا | گڈ بڈ ہونا |
| گرگا | چیلا۔ شاگرد۔ چھوکرا (دھلی) | (گرگا ۔ بدکار ۔ چالاک) |
| گرھیں (بفتح اول و دوم) | گرہ کی جمع | گرھیں (بالکسر) |
| گھڑنا | بنانا ۔ ہموار کرنا | گڑھنا ، گھڑنا |
| گلا باندھنا | پیٹ کاٹ کر یا ضروری اخراجات روک روپیہ جمع کرنا | پیٹ کاٹنا ، پیٹ پر پتھر باندھنا ۔ |
| گلی ڈنڈا | | گلی ڈنڈا |
| گونتھنا | ریشم کے تاروں کو آپس میں لپیٹنا | گوندھنا ، گوتھنا (بے احتیاطی کے ساتھ) |
| گوھائی | آنکھ کی پھنسی | گہانجنی |
| گھڑیاں (مونث) | | (مذکر) |
| گھسٹے گھسٹے پھرنا | مارے مارے پھرنا | گھسٹتے پھرنا |
| گھوڑا الانگنا | نئے گھوڑے پر پہلی سواری کرنا | گھوڑا نکالنا |
| گھوڑی چڑھنا (غو) | تندرست ہو کر کسی مقدس جگہ پر دھوم دھام سے شکریہ' صحت ادا کرنے جانا | گھوڑے پر چڑھائی (بچہ ختنے کے بعد غسل صحت کر کے کسی درگاہ کو جائے) |
| گیا گزرا ہوا | رائگاں گیا | گیا گذرا |
| گنبد | (مونث) | (مذکر) |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| | **ل** | |
| لڑکائی | لڑکپن | لڑکپنا ۔ لڑکپن |
| لفظ (مذکر) | | (مذکر و مونث دونوں مستعمل ھیں) |
| الفاظ | | لفظیں ۔ الفاظ |
| لگ نہ لگنے دینا | پاس نہ پھٹکنے دینا ۔ اخلاص نہ ہونے دینا | الگ تھلگ رھنا |
| لگے | قریب ۔ پاس ۔ نزدیک | ملے ملے |
| لوٹنا | واپس ہونا ۔ بیٹھنا۔ اُلٹنا پلٹنا | لوٹنا ، پلٹنا |
| لوٹنی لینا | صاف انکار کر جانا | زبان بدلنا |
| لانگنا ۔ لانگھنا | پھاندنا | نانگھنا |
| لوہے کے چنوں سے پلنا | مصیبت کی حالت میں زندگی بسر کرنا | ؟ |
| لوھار خانہ میں سوئیاں بیچنا | لغو حرکت کرنا۔ بیقدری کرنا | ؟ |
| لوھاری | | لوھارن ۔ لوھارنی |
| لیسدار | | لس دار |
| | **م** | |
| مانپنا ۔ ماپنا | | ناپنا |
| ماپ۔ میان | | ناپ |
| مالا (مونث) | | (مذکر) |
| مانجھدار | | منجھدار |
| مٹی ڈالنا | کنایتاً چھپانا۔ پردہ پوشی کرنا | خاک ڈالنا |
| موے پیچھے | مرنے کے بعد | مرے پیچھے |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| مصالحہ | کسی چیز کی تیاری کے لوازم و ضروریات | مسالہ ۔ (صرف املا کا فرق ہے) |
| متانا | مست ہو جانا | مزے میں آنا |
| مسودہ گانٹھنا | مضمون بنانا۔ منصوبہ باندھنا | مضمون بنایا |
| مغز چٹ | بکواسی ۔ باتونی | بھیجا چاٹ جانے والا |
| مغز زنی کرنا | سر مغزن کرنا | بھیجا خالی کرنا ۔ سر معزنی کرنا ۔ |
| مغز کی کیل نکلنا | گھمنڈ ہو جانا | دماغ ہو جانا |
| مقدمہ اٹھانا | جھگڑا کھڑا کرنا | بات بڑھانا۔جھگڑا کھڑا کرنا |
| من ماننا | خاطر خواہ | من منتا |
| منجھنا | صاف ہونا | منجنا |
| موتیا (مؤنث) | بیلے کی ایک قسم | (مذکر) |

## ن

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
|---|---|---|
| ناخن گیر (مذکر) | | ناخنگیری (مونث) |
| ناک سنکنا | ناک صاف کرنا | ناک چھنکنا |
| ناک رگڑے کا بچہ | وہ اولاد جو بہت دعاؤں اور منتوں کے بعد پیدا ہوئی ہو | اللہ آمین کی اولاد |
| نانی جی کا گھر | | خالہ جی کا گھر |
| نبا ہو | نباہ دینے والا | ——— |
| نبڑنا | نبٹ جانا۔ خرچ ہو جانا باقی نہ رہنا | نبڑ جانا |
| نبیڑنا | پورا کرنا۔بسر کرناگذارنا | تیر کرنا۔گذر بسر کرنا |
| نصیحت دینا | گوشمالی کرنا | تنبیہہ کرنا |

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
| --- | --- | --- |
| نظروں میں لگنا | | نظروں میں چڑھنا |
| نقل (مذکر) | | (مونث) |
| نقشہ تیز ہونا | اقبال یاور ہونا | ؟ |
| نگاہ پلٹنا۔ نگاہیں پلٹنا | نگاہ کا ایک طرف سے دوسری طرف ہو جانا | نظریں بدلنا، آنکھیں پھیر لینا |
| نمٹانا | بھگتنا۔ چکانا۔ بیباق کرنا | چکانا |
| نمک شیر ہونا | کھانے میں نمک تیز ہونا | نمک ہلاہل ہونا، زہر ہونا |
| نواڑی پلنگ | نواڑ کا پلنگ | (دونوں) |
| نوکری سے اُتارنا | برطرف کرنا | نوکری سے چھڑا دینا۔ حساب کر دینا۔ |
| نون | نمک | نون |
| نہ نگلے بنتی ہے نہ اُگلے | | نہ نگلتے بنتی ہے نہ اُگلتے۔ |

## و

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
| --- | --- | --- |
| وتنا | | اُتنا |
| وجود (مونث) | | (مذکر) |
| ورلا | اِدھر کا۔ اسطرف والا | اِدھر کا |

## ہ

| دھلی | مطلب | لکھنؤ |
| --- | --- | --- |
| ہات۔ ہاتھ | | ہاتھ |
| ہاتھ پاؤں پڑنا | منت سماجت کرنا | پاؤں پڑنا |
| ہاتھ پر دھرا ہوا ہونا | کسی چیز کا تیار اور موجود رہنا | منہ کا نوالہ ہونا |
| ہاتھ چھوٹا کرنا | کسی قدر کھانا۔ منہ جھٹالنا | منہ جھٹالنا |
| ہاتھ چالاک | تیز دست۔ پھرتیلا۔ چور۔ اُچکا | ہاتھ کا صاف |

| لکھنؤ | مطلب | دھلی |
| --- | --- | --- |
| آپا دھاپی، کاؤ گپ، گھپلا | بدمعاملگی۔ دغا بازی۔ غبن۔ چوری۔ | ھاتھ چھانٹی |
| فیل پا | ایک بیماری جس میں پاؤں موٹا ھو جاتا ہے | ھاتھی پاؤں |
| ھاتھیوں سے گنے کھانا | زبردست سے مقابلہ کرنا | ھاتھ کے ساتھ گنے چوسنا |
| یہاں | اس جگہ | ھاں |
| تالی بجانا، تالی پیٹنا | تالی بجانا | ھتیلی بجانا |
| ھرجائی پن | | ھرجائی پن۔ ھرجائی پنا |
| ھراھند | بو جو کچے پھل یا پھول میں ھوتی ہے۔ | ھراند |
| (مذکر) | | ھراس (مونث) |
| پاؤں میں مہندی بندھی ھونا، ٹالے بالے بتانا | چوٹ کا بہانہ کرنا۔ چھپ رھنا۔ حیلہ ڈھونڈنا | ھلدی لگا کے بیٹھنا |
| ھنسلی اُتر جانا | | ھنسلی جانا |
| ھمکار | اقرار و اقبال کی آواز | ھنکاؤ |
| بن بیٹھنا | ھو جانا۔ بن جانا | ھو بیٹھنا |
| ھوش اُڑ جانا۔ | حواس باختہ ھونا | ھوش بکھرنا |
| ھونا (ھوتی آئی ہے) | گذشتہ زمانہ میں گذرنا | ھو گذرنا |

## ی

| لکھنؤ | مطلب | دھلی |
| --- | --- | --- |
| یوں (بہ وائے مجہول) | اس طرح۔ ایسا۔ اس طرز سے | یوں (بہ وائے معروف |
| یہ کچھ، کیا کچھ | اس قدر۔ زیادہ | یہ کچھ |



# ماخذات


۱- کیمرج ہسٹری جلد چہارم و پنجم (انگریزی)
۲- اوون : لیٹر مغلس (انگریزی)
۳- سیر المتاخرین غلام حسین طباطبائی
۴- تاریخ دہلی حصہ اول بشیرالدین
۵- جادو ناتھ سرکار : دی فال آف دی مغل ایمپائر (انگریزی)
۶- دہلی بارھویں صدی ہجری میں - نواب درگاہ قلی سالار جنگ
۷- تاریخ ہند جلد نہم و دہم ذکاء اللہ
۸- وقائع رائے آنند رام مخلص حصہ دوم قلمی مخطوط مسلم یونی ورسٹی
۹- مشرقی تمدن کا آخری نمونہ۔ شرر
۱۰- بوستان اودھ راجہ درگا پرشاد
۱۱- نکات الشعرا میر
۱۲- مخزن نکات قائم
۱۳- تذکرہ گردیزی گردیزی
۱۴- چمنستان لچھمی نرائن شفیق
۱۵- تذکرہ میر حسن میر حسن
۱۶- تذکرہ ہندی گویاں } مصحفی
۱۷- ریاض الفصحا } مصحفی
۱۸- عقد ثریا } مصحفی
۱۹- مجموعہ نغز قدرت اللہ قاسم
۲۰- تذکرہ سرو آزاد آزاد بلگرامی
۲۱- طبقات الشعرا کریم الدین و فیلن
۲۲- گلشن گفتار حمید اورنگ آبادی
۲۳- طبقات الشعرا قدرت اللہ شوق
۲۴- گلزار ابراہیم علی ابراہیم
۲۵- گلشن ہند میرزا علی لطف
۲۶- گلشن بیخار شیفتہ
۲۷- آب حیات محمد حسین آزاد
۲۸- تذکرہ جلوہ خضر صفیر بلگرامی
۲۹- تذکرہ الشعرا حسرت موہانی
۳۰- خمخانہ جاوید لالہ سری رام
۳۱- شعر الہند عبدالسلام
۳۲- گل رعنا مولوی عبدالحئی
۳۳- تاریخ ادب اردو ترجمہ عسکری
۳۴- اردو لٹریچر بیلی
۳۵- جواہر سخن کیفی
۳۶- خطبات گارسن و تاسی گارسن د تاسی
۳۷- سخن شعرا نساخ
۳۸- ذکر غالب مالک رام
۳۹- افادات سلیم سلیم
۴۰- سودا شیخ چاند
۴۱- دریائے لطافت انشا

٤٢- مرقع بیان و زبان دہلی
٤٣- ارمغان دہلی } سید
٤٤- محاکمہ مرکزآردو } احمد
٤٥- فرہنگ آصفیہ } دہلوی
٤٦- نور اللغات نور الحسن نیر
٤٧- تسہیل البلاغت مرزا سجاد بیگ دہلوی
٤٨- اختلاف اللسان وجاہت جھنجھانوی
٤٩- ہندوستانی لسانیات محی الدین زور
٥- دلی کی آوازیں خواجہ محمد شفیع
٥- لکھنو کی زبان میر باقر شمس 'نگار' اپریل و مئی ۴۱ء و دسمبر ۴۲ء)
٥٢- باغ و بہار میر امن
٥٣- فسانۂ عجائب سرور
٥٤- سروش سخن فخر الدین سخن
٥٥- مصطلحات آردو محمد اشرف علی
دلی و لکھنو کے محاورات۔ مطبع باقی لکھنو ۱۸۹۷ء)
٥٦- محاورات ہند مولوی سبحان بخش
(دلی کے محاورے ۱۹۱۲ء)
٥٧- ضرب الامثال
خواجہ عبدالمجید دہلوی
٥٨- سرمایہ زبان آردو
جلال لکھنوی ۱۳۰۷ء
٥٩- سلسلک مسلسل چندرکا پرشاد
نولکشور پریس ۱۸۸۱ء
٦٠- رسم و رواج کا اثر زبان پر
نور الحسن نیر
کاکوروی (از رسالہ ہندوستانی
اپریل ۳۱ء)
٦١- رسالہ قواعد صرف و نحو۔
امام بخش صہبائی
نول کشور پریس
٦٢- یادگار ولی مرتبہ سید محمد
٦٣- ذکر میر میر
٦٤- مقدمہ دیوان یقین
مرزا فرحت اللہ بیگ
٦٥- مقدمہ دیوان تاباں
ڈاکٹر عبدالحق
٦٦- مقدمہ شعر و شاعری حالی
٦٧- ہماری شاعری
سید مسعود حسن رضوی
٦٨- کاشف الحقائق جلد دوم
امداد امام اثر
٦٩- مقدمہ منتخب داغ
احسن مارہروی
٧٠- غالب نامہ محمد اکرم
٧١- اردو شہ پارے
محی الدین زور
٧٢- آردو شاعری پر ایک نظر
کلیم الدین
٧٣- مقدمہ دیوان ذوق آزاد
٧٤- مقدمات عبدالحق جلد دوم

۷۵- مقدمہ امیر مینائی
ممتاز علی آہ
۷۶- داستان تاریخ نثر اردو
حامد حسن قادری
۷۷- کمال داغ
۷۸- اردوئے قدیم
حکیم شمس اللہ قادری
۷۹- المیزان -
چودھری سید نظیرالحسن صاحب فوق
۸۰- خطوط غالب
مرتبہ مہیش پرشاد
۸۱- تذکرہ عبدالجلیل بلگرامی
مقبول صمدانی
۸۲- دلی اور لکھنؤ کے اسکول
تسنیم مینائی
از الناظر - جنوری ۱۹۳۵ء
۸۳- ریختہ - از محمود شیرانی
اورینٹل کالج میگزین ۱۹۲۶ء
۸۴- داستان اردو
نصیر حسین خیال
۸۵- دکن میں اردو
نصیر الدین ہاشمی
۸۶- سیر المصنفین یحیی تنہا
۸۷- مقدمہ دیوان مومن
ضیا احمد
۸۸- انگریزی ادب کا اثر اردو
ادب پر - عبداللطیف
(بزبان انگریزی)
۸۹- مقدمات کلیات میر
عبدالباری آسی
۹۰- دیباچہ کلیات شیفتہ و حسرتی
طباطبائی
۹۱- دلی کا ایک یادگار مشاعرہ
فرحت اللہ بیگ
۹۲- لال قلعہ کی ایک جھلک
ناصر نذیر فراق
۹۳- ظفر امیر احمد علوی
۹۴- قصائد ذوق و غزلیات | سر شاہ سلیمان

ان کے علاوہ تقریباً تمام دواوین سے مدد ملی اور اگر کسی شاعر کا مطبوعہ کلام دستیاب نہ ہو سکا - تو اس کا قلمی نسخہ دیکھنے کی کوشش کی یا پھر حسرت کے انتخاب سے مدد لی - ذیل کے رسالوں کے بعض بعض مضامین بھی بہت کارآمد ثابت ہوئے -

اردوئے معلی - اردو - معارف - جامعہ - نگار - الناظر -
اورینٹل کالج میگزین - ہندوستانی - زمانہ - ہمایوں - علیگڑھ میگزین -





# فہرست شعرائے دہلی

دلّی صدیوں تک ادب اور تہذیب کا مرکز رہی ہے۔ سلطنتِ مُغلیہ کی طرح یہ اُردو زبان کی بھی راج دھانی تھی۔ اس لیے اہلِ دہلی کو اپنی زبان اور گفتگو پر ہمیشہ ناز رہا۔ عروس البلاد دہلی کا سُہاگ بار بار لُٹا اور اُس نے نیرنگ زمانہ کے کتنے دَور دیکھے۔ زمانے کی انہی نیرنگیوں میں رنگ دہلی کی نمود ہوئی اور شاعری کا ایک خاص مزاج بنا۔ اس کی تشکیل میں میرؔ و ذوقؔ، مومنؔ و غالبؔ سے لے کر سائلؔ و بیخودؔ تک بیشمار فن کاروں نے حصّہ لیا۔

رنگِ دہلی ایک ادبی روایت کا دوسرا نام ہے۔ یہ روایت پُرانی بھی ہے اور جدید بھی۔ لیل و نہار کے اُلٹ پھیر سے لکھنؤ کا رنگ اُڑتا گیا لیکن دہلی کا رنگ نکھرتا ہی رہا اور آج بھی اُردو شاعری پر روایات کا جو اثر ہے اس پر دبستانِ دہلی کی چھاپ ہے۔

"دلّی کا دبستانِ شاعری" تاریخ بھی ہے اور تحقیق بھی ــــ علی گڑھ یونیورسٹی نے اس مقالے پر نورالحسن ہاشمی صاحب کو پی۔ ایچ۔ ڈی کی سند عطا کی۔ تحقیقی اور تنقیدی ادب میں آج اس کتاب کو اولیت کا درجہ حاصل ہے۔

علاء الدین خالد



ISBN 969-30-1233-X

Rs. 80.00